# تذکرۃ الکاملین

متضمن مضامین ضروری کیفیات اکمل زمان و افضل دوران یونان و عجم قدیم و فرنگستان

و ممالک شرقیہ حسن و خوبی و بلاغت و لیاقت اموری آئین بے نظیر



مصنفہ

پروفیسری رام چندر صاحب ڈائرکٹر سررشتہ تعلیم ریاست پٹیالہ

حسب الحکم

مصنف ممدوح در ماہ ستمبر سنہ ۱۸۶۳ عیسوی

مقام لکھنؤ

مطبع منشی نولکشور میں چھاپا گیا

# اعلان

چونکہ یہ کتاب مسمی بتذکرۃ الکاملین نیاز مند فی ستمبر ۱۸۶۹ء مین مقام دہلی مطبع العلوم دہلی مین
بحالت ملازمی سرکار انگلشیہ بعہدہ مدرسی علوم انگریزی مخصوص واسطے پیش کرنے حضور متعین
سر ٹیافلس مٹکلف صاحب بہادر بارونٹ کی اور نیز بخیال اسکے کہ جو باشندے
ہندوستان کی زبان فرنگستان سے ناواقف ہین اور کچھہ حالات مسائل وغیرہ
و فضلون کاملون یونان و روم قدیم اور فرنگستان اور ممالک شرقی کا معلوم
اور چونکہ صاحب بہادر ممدوح کو شوق اسکا زیادہ تھا کہ ترقی علم کی ہندمین
زیادہ ہو اونکے نام سے یہ کتاب تیار کی گئی تھی — چونکہ اب عالیجناب مہاراجہ صاحب
فرزند خاص دولت انگلشیہ منصور الزمان امیر الامرا مہاراجا دہراج
راجیشری مہاراجہ راجگان مہندر سنگھ مہندر بہادر مخاطب بخطاب نائٹ گرانڈ
کمانڈر آف دی موسٹ اگزالٹڈ آرڈر آف دی اسٹار آف انڈیا یعنی
خطاب اعلی ستارہ ہند والی پٹیالہ دام حشمتہم کا یہ منشا ہوا کہ یہ کتاب
سررشتہ تعلیم پٹیالہ مین رائج کی جاوے لہذا بعد منظوری اجلاس خاص
مکرر کتاب ہذا بمطبع منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین چھپوائی گئی

العبد
ماسٹر رامچندر ڈائرکٹر سررشتہ تعلیم ریاست پٹیالہ

# فہرست تذکرۃ الکاملین

# حال روملس بانی سلطنت رومیہ کبری کا

واضح ہو کہ ہم اول اس کتاب مین حالات شہنشاہان یعنی قیصران رومیہ کبری کا بسبب مشکلے حال بسبب گذرنے زمانہ کے ہندوستانی بالکل ناواقف ہوگئے ہین لکھتا ہون کہ رومیہ کبری نام ایک مشہور شہر ہے ملک اطالیہ مین اور یہ ملک حصہ فرنگستان کا ہے * مورخان زمانہ قدیم سے حالات سلطنت عظیم الشان رومیہ کبری کے جسطرح پر ظاہر کرتے ہین راست راست مجملًا یہ عاجز بھی بطور اختصار درج کرتا ہے ذرا کان دھر کر سنو اور تماشا جہان کا دیکھو اور خدائی اور ناپائداری جہان کا خیال کرو * کہ ایک اوقات مین سلطنت رومیہ کبری کی ایسی تھی کہ قیصران رومیہ کبری کے تمام جہان پر حکمرانی کرتے تھے یا اب ایک وہ وقت ہے کہ تمام سلطنت خاک مین مل گئی **بیت**

نہین ہے کسیکو یہان پر قرار ہے دنیا عجب جاے ناپائدار

**رباعی**

صید اجل ست چہ جوان چہ پیر ست
این صفحۂ خاک ہر دو رو تصویر ست
دنیا خوابیست کش عدم تعبیر ست
ہم روی زمین ست وہم زیر زمین

اصل حقیقت یہ ہے کہ پروردگار عالم و عالمیان کا جو چاہتا ہے سو کرتا ہے انسان کی کیا طاقت ہے کہ بے حکم اوسکے تنکا ہلا سکے

**اشعار**

بلندی دہ خسروان ہے یہی شہی بخش شاہنشہان ہے وہی
کبھی دے مفلس کو وہ دستگاہ کرے جو لی اس کو کبھی وہ تباہ
گدا کو وہ چاہے تو دے خسروی ضعیفون کو کردے وہ دم مین قوی

اب عنان اشہب تیز گام کلک کو بیچ میدان شروع تاریخ رومیہ کبری کے متوجہ کرتا ہون
کہ اول بادشاہ رومیہ کبری اور بانی سلطنت اوسکا رومولس بیٹا ری سیریا اور بھائی ریمس کا تھا
اور اوسکی والدہ ری سیریا دختر نیومیٹر شاہ ایلبا کی تھی اور جب کہ نیومیٹر کو اوسکے بھائی عمولیس نے
تخت پرسے اوتار دیا تو عمولیس نے اپنی بہن زادی سیریا کو حکم دیا کہ وہ گوشہ نشین تا
مذہبی عورت کے جو شادی نکرے رہے لیکن بعد تھوڑے عرصہ کے خدا کی قدرت
ایسی ہوئی کہ اوسکے دو فرزند ایک رومولس دوسرا ریمس پیدا ہوئے اور وہ عورت
بیان کرتی تھی کہ مجھکو دیوتا مارس سے حمل ہوا تھا چنانچہ جب یہ دونو لڑکے پیدا ہوئے تو اوسکے
ماموں عمولیس نے اونھین ایک درخت کے نیچے کنارہ دریاے طبر پر ڈلوا دیا اور وہان سے
فاسطولس جو گڈریا تھا اون دونو بچون کو اوٹھا کر اپنی جورو کے پاس لے گیا اوسنے
اونھین بھیڑ کا دودھ پلا کر پرورش کیا اور جب یہ رومولس اور ریمس دونو بڑے اور
جوان ہوے تو اونھون نے کوشش کرکے رعایا کو اپنی طرف راضی کیا اور عمولیس نے
اپنے نانا کے بھائی کو قتل کیا اور اپنے نانا نیومیٹر مذکورہ بالا کو دوبارہ تخت ایلبا پر
بٹھایا اور رومولس نے ایک شہر ۷۵۳ سنہ قبل از پیدائش حضرت عیسی کے آباد کیا
جسکا نام رومیہ کبری رکھا اور مورخ اس شہر کے آباد ہونے کی عجیب ترکیب
لکھتے ہین یعنی اول تو رومولس نے حکم دیا کہ تمام مسافر اس شہر مین آنکر آرام پاوین
اور دوسرے یہ کہ رومولس نے ایسے ایسے کھیل ایجاد کیے کہ قوم سیبائن وہان
آیا کرتی تھی تو اونکی لڑکیان رومولس نے پکڑوا کر اپنے باشندہ رومیہ کبری سے

شادی کروا دی اور اس طور پہ آبادی زیادہ ہوتی گئی اور جب کہ اس قوم نے ارادہ جنگ کا کیا تو اونھین کی عورتون نے بیچ بچاؤ کروا دیا اور بعد ازان روبیہ کبریٰ مین روملس نے ایک مجلس حاکمون کی جسکو سننت کہتے ہین مقرر کی اور بہت اچھے اچھے قانون واسطے رفاہ خلایق کے تیار کیے اور ایک روز ۷۱۶ قبل از پیدایش حضرت عیسیٰ کے جب کہ وہ فوج کو اپنی دیکھ رہا تھا تو اوس وقت ایک طوفان آیا اور صدمہ بجلی سے روملس ہلاک ہوا اور بعض یون بیان کرتے ہین کہ روملس کو اون حاکمون نے جنکی مجلس اوسنے یعنی سننت مقرر کی تھی قتل کروا دیا اور باعث قتل کرنے کا یہ ہوا تھا کہ اون حاکمون نے دیکھا کہ روملس بڑا اختیار والا ہوگیا ہے اب بعد چند برس کے جولی اس قیصر جو کہ بڑا حاکم روبیہ کبریٰ کا گذرا ہے اور اس جہان مین اوسنے بڑا اقتدار اور نام پایا ہے اور اوسکے عہد مین سلطنت بھی بہت بڑی ہوگئی تھی اوس کا ذکر کرتا ہون اور تصویر روملس کی درج ہوتی ہے





شاہ رو ملس والی سلطنت رومیہ کبرے

# حال شہنشاہ جولی اس قیصر کا

بعد کتنی مدت کے بعد شاہ ولس کے اول شہنشاہ رومیہ کبری کا جولی اس قیصر ہوا اور یہ
ایک نہایت بڑا آدمی گذرا ہے کہ لایق اوسکے بہت کم ہوتے ہین اور دیکھنا چاہیے کہ کیسی اپنی لیاقت سے
اوسنے حکومت حاصل کی اور نام اپنا قاف سے قاف تک پہونچایا ابتدا عمر سولہ برس کی مین
اوسکے باپ نے وفات پائی اور بعد چند روز کے اوسنے شادی کورنیلیا دختر کورنیلیس سنا سے
کی اور کورنیلیس سنا دوست ماریس کا تھا جو کہ اس زمانہ مین ایک اختیار والا شخص
تھا یہ رشتہ دیکھکر سلا جو کہ بڑا حاکم رومیہ کبری کا تھا قیصر سے خفا ہو گیا اور قیصر اور
اوسکی جورو مین طلاق دلوادی اور قیصر کو قید کا حکم دیا لیکن کوئی بات عمل مین نہین آئی
اول اول قیصر نے اپنی فصاحت کلام کے وسیلہ سے علاقجات ✠ طربیون[1] ✠ کوا سطر[2]
✠ ایڈایل[3] کے حاصل کیے اور بیچ اس عرصہ کے کہ وہ ان علاقجات پر رہا بہت فضول خرچی
کی اور بہت سا قرضدار ہو گیا لیکن بعد ازان وہ ملک ہسپانیہ کا صوبہ دار ہوا اور تمام
قرض اوسکا اوتر گیا اور بعد اسکے اوسنے پومپی اور کسیس کے شامل ہو کر سلطنت اپنے اختیار

(۱) طربیون ایک علاقہ درمیان رومیون کے تھا جسکے عہدہ دار دروازہ کونسل پر بیٹھے رہا کرتے تھے
اور جسوقت اہل کونسل کوئی قانون واسطے ملک کے جاری کرتے تھے تو اول اون عہدہ دارونکی منظوری یا
نامنظوری کے دستخط ہوتے تھے ✠ (۲) کواسطر ایک علاقہ اسی قوم مین مثل خزانچی کے تھا ✠ (۳)
ایڈایل ایک قسم کا علاقہ رومیون مثل گڈھ کپتان کے تھا فقط ✠ ✠ ✠ ✠ ✠ ✠ ✠ ✠ ✠

حاصل کیا اور اس شمولیت کو حکام ثلث کہتے ہین اور قیصر کو علاقہ ✣ (۱) ✣ کونسل کا
حاصل ہوا اور حکومت ملک گال اور ✣ (۲) ✣ چار لیجنون کی حاصل ہوئی اب اوسنے بڑی بڑی
فتوحات نمایان کین اور اگر مین مفصل حال اونکا لکھون تو بیشک میری کتاب مین گنجایش نہو اسواسطے
لاچار مختصر لکھنا پڑتا ہے کہ اوسنے قوم بلجین اور ہلوشین اور نروین کو فتح کیکے تابعدار کیا اور
قوم الامان کو بالکل شکست دی اور ملک گال کو بالکل تابعدار اور خراج گذار کیا ان فتوحات
کا حال اور اوسکے حملہ اوپر انگلستان کے بہت مفصل اور بہت عمدہ طور پر بیان کیے گئے ہین جس سے
اوسکی بہادری اور شجاعت کمال ظاہر ہوتی ہے ان کامون سے اوسکے شریک پومپی کو جو کہ مجلس سنت مین
بہت اختیار رکھتا تھا بہت حسد پیدا ہوا اور حکم سنت سے اوسے ملک گال سے طلب کیا لیکن قیصر نے اس حکم
کی تعمیل نکی لیکن طیش مین آکر اطالیہ کی طرف کوچ کیا اور اس اثنا مین پومپی یونان کو چلا گیا اور قیصر نے دار الخلافہ رومیہ
کبریٰ مین خزانہ عامہ کا قبضہ کر لیا اور شہر مین مارک انطنی کو چھوڑ کر خود ہسپانیہ کو جہان فوج پومپی کی رہتی تھی
کوچ کیا اور اوسکی فوج کو شکست دیکر دار الخلافہ ملک مین چلا آیا اور یہان بالکل مالک سلطنت
کا گویا شہنشاہ ہو گیا اور بعد ازان وہ یونان مین گیا اور وہان پومپی کو شکست دی اور پومپی مصر مین بھاگ گیا
اور وہان قتل کیا گیا اور قیصر نے سب قریب اور دوستون وغیرہ پومپی کو بالکل غارت اور تباہ کیا اور بالکل
حکمرانی ملک مین کرنے لگا اور اپنا نام ایسا پیدا کیا کہ نہایت کم ایسے آدمی ہوتے ہین لیکن آخر کو بروٹس وغیرہ
جو کہ خواہان ریاست جمہور کے تھے اونھون نے برخلاف قیصر کے سازش کی اور جب کہ وہ مجلس

(۱) کونسل ایک عہدہ رومیون مین مثل گورنر جنرل کے تھا بلکہ اوسکو زیادہ تر اختیار ہوتا تھا

(۲) لیجن پانچ ہزار سپاہی کا ہوتا تھا ✣ ✣ ✣ ✣ ✣ ✣ ✣ ✣ ✣ ✣ ✣ ✣

سنٹ میں بیٹھا ہوا تھا اوسوقت بروطس کے ہاتھ سے سنہ ۴۴ پیشتر پیدائش عیسیٰ کے ۵۶ برس کی
عمر میں مارا گیا اور نام نیک اور بہادرانہ اس صفحۂ دنیا پر چھوڑ گیا تصویر اوسکی درج ہوتی ہے



شبیہ جولیس قیصر

# حال شہنشاہ اغوسطس کا

یہ مشہور شہنشاہ ۶۳ سنہ پیشتر پیدایش عیسی کے پیدا ہوا تھا اور بعد مشہور لڑائی ایکشیم کے اغوسطس شہنشاہ رومیہ کبری کا مقرر ہوا یہ شخص ایسا تھا کہ بے رکھنے لیاقتین ایسی کے جیسی کہ صاحب اولی العزم رکھتے ہین نہایت طاقت حاصل کی بسبب گود لینے جولیس قیصر کے اوسکو تاج نصیب ہوا وہ باتین دانائی کی اوسمین حاصل تھین جنسے کہ رعایا خوش رہے ایسی ہر طرح کی عقل رکھتا تھا کہ عوام لوگ اوسکو نہایت نیک اور فیاض سمجھتے تھے قسمت وقت قیصر سے بڑا خوفناک رہتا تھا چنانچہ اوسنے حق رعایا کا بہانہ سے نہایت ادب کیا اور او اسکو بالکل حکومت بہی کرتا تھا اوسکے شریک سکلطس اور اپولیس تھے لوگون نے اس شہنشاہ کی عزت مین شوالے تیار کیے اور قربانین اور عبادت اوسکی کرنے لگے اب کہ سلطنت رومیہ کبری مین نہایت امن تھا اسواسطے شوالہ جنیس[1] کا جو کہ ایک سو اٹھاسی سال سے کھلا تھا بند کیا گیا اور اوقات مین رومیون کو جو بھلاوٹین خوش تھین اغوسطس نے واسطے اونکے خوش رکھنے کے جاری کین اوسنے اون خوش آیند کھیل اور تماشون کا جنسے کہ رعایا رضامند ہی بخوبی رواج دیا اوس نے حقوق قدیم رعایا کا بہانہ سے اور

(۱) جنیس ایک دیوتا رومیون مین تھا کہ جسوقت ملک مین امن ہوتا تھا اور کسیطرح کی لڑائی یا جھگڑا ملک مین نہوتا تھا تو اوسوقت اوس دیوتا کے شوالہ کو بند کر دیتے تھے گویا اوسکا بند کرنا علامت ہر طرح کے امن کی تہی ملک کے تھی اور جسوقت خانہ جنگی اور کمبختی اور مصیبتین اور لڑائیان ملک مین ہوتی تھین اوسوقت اوسکے شوالہ کو کھول دیتے تھے

(۱) سنٹنت کا نہایت ادب کیا اور (۲) کمیشیا کو دوبارہ قائم کیا اوسنے رعایا کو واسطے بخشنے
اس حق کے کہ وہ خود اپنے واسطے ٹیکس مقرر کرین چاپلوسی کی آغوسطس نے اس طور کی مکاری
سے اور حکومت شخصیہ حاصل کی جب کہ سلطنت مین انتظام ہوگیا اوسوقت وہ ایک اور
بہانہ کو کام مین لایا یعنی سلطنت کو استعفا دینا چاہا لیکن بسبب فہمایش مارکس اگرپیا کے
جو کہ صلاح کار تھا اس امر سے باز رہا اوسنے حسب دلخواہ اوسکے کہا کہ تمام رعایا کی خوشی
آپ منحصر ہے اس ظاہری اعتدال سے آغوسطس بہت دلعزیز ہوگیا اور طاقت کو نہایت
افزونی ہوئی اور بموجب خواہش آغوسطس کے اوسکو علاوہ سنسر شپ کا ملا اور بسبب اسکے
اوسنے بہت سی بہتراتی اور ترقی ریاست مین کی بسبب اوسکے وزیر ہونے مسیناس کے خلقت
کو بہت آرام پہونچا اور وہ نیکیان جو آغوسطس مین تھین بوسیلہ مسیناس کے اوسنے حاصل کین

(۱) سنٹنت ایک مجلس چند امیرون چیدہ کی ہوا کرتی تھی اور وہ درباب امر ریاست کے تکرار کیا
کرتے تھے اور بادشاہ کو یہ اختیار نہ تھا کہ بے صلاح اونکے کچھ کام کرے لیکن درجہ بدرجہ شہنشاہ اوس سلطنت نے
بالکل حکومت سنٹنت کی اوڑا دی اور نام کو محکمہ ذکر رہگیا تھا لیکن جبکہ ملک مین شہنشاہ نہ تھے اوسوقت سنٹنت
بالکل حاکم تھے اور آپس مین ملکر او صلاح کرکر ریاست کا کام سرانجام کرتے تھے اور اس سلطنت کو ریاست جمہوری کہتے تھے
(۲) کمیشیا ایک مجلس چند چیدہ آدمیون کی رعایا مین سے ہوتی تھی کہ وہ بھی کاروبار سلطنت مین
اختیار رکھتے تھے (۳) سنسر شپ ایک علاقہ رومیو مین تھا کہ جسکا علاقہ دار رعایا کے اطوار اور اسکے فضول خرچ دیکھتا تھا اوسکو منع کرتا تھا اور تمام مال و اسباب اور آمدنی وغیرہ ہر باشندہ کا
حال لکھتا تھا اوسکو گناہ کرنے مین شامل نہین ہونے دیتا تھا غرض کہ نہایت اختیار کا علاقہ تھا

یعنی علاقجات اٹیدابل اور طربیون اور کواسطرا در پیٹیر کے جو کہ ریاست فونیہ مین ہوسکے تھین
اوسنے قایم رکھے اب بموجب اقرار کے شہنشاہ نے پھر استعفا سلطنت کو دینا چاہا
لیکن عاجزیون رعایا کی سے پھر وہ اپنے ارادہ کاذب سے باز رہا غرض کہ اسی طور
اوسنے پانچ دفعہ سلطنت کے چھوڑنیکا ارادہ کیا اس استدلال کو دیکھکر رعایا اوس سے
بہت خوش رہی اور اوسکو بہت اختیار حاصل ہوا ٭ مارکس اگریپا اندنون مین مر گیا
اور بیوہ اوسکی جولیا نے طبریس سے شادی کر لی اسطور سے طبریس آغوسطس کا داماد ہوگیا
اور اغوسطس نے اوسکی والدہ لوئیا سے شادی کر لی طبریس اور دروسس دو بھائی تھے
دروسس ایک لڑائی مین مارا گیا اور اوسکی اولاد مین سے جرمنی کس اور کلادیس جو بعد ازان
شہنشاہ ہوا اور ایک دختر جولیا جسنے قیس قیصر سے شادی کر لی تھی ٭ جبکہ اغوسطس بڈھا
ہوا اوسنے سب تکلفات سابقہ جو وہ رعایا کے ساتھہ رکھتا تھا چھوڑ دیے اور اوسنے
ایام پیرین کچہری سنٹ مین جانا چھوڑ دیا ٭ اغوسطس بیچ ۷۶ برس کے عمر کے سنہ ۱۴ عیسوی
مین بمقام نولا مین مر گیا ٭ اسکے عہد مین علم نے ترقی پائی اور دربار شہنشاہی مین
فاضل ہر طرح کے موجود تھے اور اوسکی تصویر بھی درج ہوتی ہے فقط ٭

## حال شہنشاہ طبریس کا

یہ شہنشاہ سنہ ۴۲ قبل پیدایش حضرت عیسی کے پیدا ہوا تھا اور بموجب وصیت نامہ اغوسطس کے
(۱۴) ٭ یہ پیٹر ایک علاقہ رومیون مین تھا جسکو مصنف اسکے پانچ کہا کرتے ہین ٭

طبرس شہنشاہ روم ہوا اسکے سبب بیرحمی اور سختی اس شہنشاہ کی لوگ وہیں سے خوف کرتے تھے
جب کہ ایلچی سنٹ کی طرف سے اوسکے پاس گیا اوسنے ظاہر کی محبت سے تاج کو قبول کیا او
اول اول میں سلطنت اوسکی بہت اچھی معلوم ہوئی لیکن بعد ازان اوسنے تمام ظاہری طور ریاست
جمہوری کی موقوف کی اوسنے حق کمیشیا کا اور مقرر کرنے مجسٹریٹ کا رعایا سے چھین لیا
اوسنے حکومت سنٹ کو بالکل نہ توڑا لیکن گاہے گاہے بعض دفعہ اون سے صلاح امور ریاست میں
لیا کرتا تھا ۔ اوسی اوقات میں اوسکا بھتیجا جرمنی کس بڑی شان و شوکت مہمون میں بیچ ملک
جرمنی کے حاصل کر رہا تھا طبرس نے اوسکا حسد کیا اور اوسکو وہان سے طلب کر کے
اوسکو واسطے دفع کرنے سرکشی ضلعون مشرقی کے بھیجدیا اور وہ وہان بحکم طبرس کی زہر
مارا گیا ۔ طبرس کا دوست ایلیس سجنیس سردار پریٹورین گارڈ[1] کا تھا اس شخص پر تمام راز
طبرس کھول دیتا تھا اور یہ دوست شہنشاہ کا نہایت بلند نظر تھا اوسنے چاہا کہ تمام خاندان
قیصران روم کا غارت کرنا چاہیے چنانچہ اول اوسنے فرزند شہنشاہ مسمی دروسس کو زہر دیکر
مارڈالا اور اسطرح پر اوسکو زہر دیا کہ کسی کا اوسپر شک نہ پڑا اوسنے ہر روز چغلی اور الزام
اچھے اچھے لوگون پر لگائے اور اونکو قتل کروایا لیکن آخر کو طبرس ہوشیار ہوا اور اوسنے
خیال کیا اسی باتون مین خاص اوسکی زندگی کو جوکھون ہے ۔ طبرس بموجب صلاح
اپنے دوست مذکور کے جزیرہ کیپری کو چلا گیا اور وہان اپنے تئین ہر ایک عیش و عشرت میں

(۱) جو فوج کہ واسطے نگہبانی اور حفاظت شہنشاہ کے مقرر رہتی اوسکو پریٹورین گارڈ کہا کرتے تھے
اس فوج نے آیندہ کو کل اختیار سلطنت میں پایا تھا ۔۔

داخل کیا اس اوقات مین سجنیس مذکور دار الخلافہ مین کل اختیار رکھتا تھا اور اوسنے ارادہ شہنشاہ طبریس کے مارنے کا کیا —— جب طبریس کو اوسکے اس ارادۂ فاسد سے اطلاع ہوئی اوسنے اوسکے غارت کرنیکا ارادہ کیا اول اوسنے اس بات کو کہ رعایا اس سے محبت کرتی ہے یا نہین دریافت کیا جب اوسنے پایا کہ ہر شخص اسکو ناپسند کرتا ہے اوسوقت اوسنے حکم بھیجا کہ اوس سے علاقہ سرداری پیٹورین گارڈ کا چھین لیا جاوے اور آخر کو بحکم طبریس اور بقید سنت کے اوسکو پارہ پارہ کرکے دریاے طبر مین پھینک دیا + اندنون مین طبریس بالکل خبرداری سلطنت کی نہین کرتا تھا اور سلطنت مین بڑی بے انتظامی مچی ہوئی تھی شہرون مین خرخشے دورے کے پرگنون مین کوئی صوبہ دار واسطے انتظام کے نہ تھا + اور تمام سلطنت مین سواے قتل اور خون کے کچھ نہ تھا آخر کو یہ ظالم میکرو کے ہاتھ سے ۷۸ برس کی عمر مین بیچ سنہ ۳۷ع کے اور ۲۳ سال سلطنت کرکے مارا گیا + فقط + اٹھارہوین سال جلوس اس شہنشاہ مین حضرت عیسی مسیح کو یہودیون نے صلیب پر چڑھا کر پھانسی دی

## احوال سلطنت شہنشاہ کلیگولا

بعد طبریس کے کلیگولا سنہ ۳۷ عیسوی کے شہنشاہ روم ہوا یہ بیٹا جرمنیکس کا تھا بوقت تخت نشینی اس شہنشاہ کے خلقت کو بہت خوشی ہوئی اور اول اول اس شہنشاہ نے کام رحم اور اعتدال کے بھی کیے تھے اوسنے گویندون کو جو سلطنت سابق مین دربار سے نکالے گئے اور محصول بلیشا کا رعایا کو بخشا + لیکن یہ صبح خوشی کی ساتھ شام بہت برے رنجون اور ظلمون کے

۱۰

انجام ہوئی کلیغولا نے تمام فریب ظاہری کو ایک دفعہ ہی دور کیا اوسنے میکرو کو جسنے شہنشاہ سابق کو قتل کیا تھا قتل کروایا کلیغولا نے طبریس صغیر کو جو کہ بیٹا پچھلے شہنشاہ کا تھا بخوف رقیب ہونے بیچ سلطنت کے مروا ڈالا یہ شہنشاہ ذرا جسکے خلاف ہوتا اوسکو فی الفور مروا ڈالتا تھا تمام اس ظالم کی سلطنت مین سوائے چند مہینہ شروع کے سوائے کار دیوانگی اور بیرحمی کے اور کچھ نہوا کلیغولا اپنی بے رحمی مین کمال رکھتا تھا جبکہ اوسکے بہن وصلا مرگئی اوسوقت جب کسینے اوسکے مرنے کا غم کیا اوسکو سزا دی کسواسطے کہ شہنشاہ نے کہا کہ وہ دیوتا تھی اوسکا غم نہ کرنا چاہیے ٭ اور جب کسینے اوسکا غم نکیا اوسکو بھی اوس ظالم نے اسواسطے غم نکرنے نے ہمشیرہ شہنشاہ کے سزا دی علاوہ تمام برگنون سلطنت مین رعایا پر خراج گران ڈالے اور بسبب لالچ مزاج کے باشندون کے اسباب و مال ضبط کرلیے غرض کہ نہایت بیرحمی اور ناپسندی کے کام تمام زمانہ سلطنت مین کرتا رہا اوسنے درگاہین واسطے اپنی پرستش کے تیار کروائین اور کبھی اپنے تئین دیوتا جوپٹر[1] خیال کیا اور کبھی جونو[2] اور درگاہ ہے اوسنے اپنے تئین برابر مرکری[3] اور ہرکلیز[4] کے تصور کیا آخر کو یہ ظالم جیسی موت کا مستحق تھا ملا یعنی ایک شخص نے سنہ ۴۱ عیسوی مین جو طربیون پریٹورین گارڈ کا تھا مار ڈالا

(۱) ٭ جوپٹر ایک بہت بڑا دیوتا یونانیون مین تھا

(۲) ٭ جونو جوپٹر کی جورو تھی

(۳) ٭ مرکری یونانیون مین پیغام بر تمام دیوتاؤن کا تھا

(۴) ٭ ہرکلیز یونانیون مین نہایت بڑا دیوتا بہادر اور شجاع گذرا ہے

# حال شہنشاہ کلادیص کا

یہ شہنشاہ ۹ سنہ پیشتر ہونے حضرت عیسی کے پیدا ہوا تھا بعد موت کالیغولا کے رومیون نے چاہا
کہ ریاست جمہور قایم رہے لیکن سپاہیون نے نہ مانا جو کہ اندنون بہت اختیار پاگئے تھے جبکہ
شہنشاہ سابق قتل ہوا اوس وقت کلادیص چچا شہنشاہ مرحوم کا ایک گوشہ محل مین بخوف قتل ہونے کے
چھپ رہا اتفاقاً ایک سپاہی کی اوسپر نظر پڑگئی اور راستے مین اور بھی چند آگئے اور اوسکو
ہوادار مین بٹھا کر کمپو پریٹورین گارڈ مین لیگئے اور شہنشاہ رومیہ کبری کا مقرر کیا اور چونکہ کلادیص
اپنی جان کا بہت خوف کرتا تھا اسواسطے اوسنے ہر ایک سپاہی کو انعام دینا قبول کیا سنت نے
بھی لاچار اوسکو شہنشاہ ملک کا قبول کیا یہ اول دفع تھی کہ سپاہی لوگ اختیار پا چلے تھے اور
سلطنت کو بعوض انعام کے بیچا ✲ کلادیص ایک بیوقوف تھا اور مزاج مین بھی لڑکپن
باوجود ہونے پچاس برس کی عمر کے نہین گیا تھا کلادیص نے واسطے ہر دل عزیز ہونے
کے یہ تجویز کی کہ تمام خونی قانون شہنشاہ سابق کے موقوف کیے اور اپنی تمام توجہ بیچ انتظام
ملک کے رکھی اور چاہا کہ کسیطرح سے اچھا انتظام اور امن ہو جاوے اور اوسنے عزم بہادرانہ
بھی ظاہر کیے اوسنے انگلستان کو زیر کرنا چاہا اور اوسنے اول پلاشس ایک جنرل کو وہان
بھیجا اور بعد ازان خود گیا لیکن یہ مہم صرف نمود اور شان کی تھی شہنشاہ مذکور وہان سے لہ روز
رہکر پلاشس اور وسپین کو واسطے جاری رکھنے لڑائی اور زیر کرنے انگریزون کے چھوڑ کر
چلا آیا اور کرکٹکس شاہزادہ دیانیز نے بخوبی رومیونکا مقابلہ کیا لیکن اخیر کو شاہزادہ مذکور قید ہوکر

رومیہ کبریٰ مین لایا گیا اور جب اوسنے شہر کی آبادی اور دولت اور شان وشکوہ کو دیکھا حیران ہو گیا
اور کہا ۔ افسوس جو لوگ اپنے ملک مین ایسی شان وشوکت رکھتے تھے مجھ غریب کے
جھونپڑی کا حسد کرین ۔ کلاویس نے اوسکی تواضع بہت اچھی طرح کی غرضکہ شروع سلطنت کلاویس کی
لوگون کو نہایت اچھی معلوم ہوئی لیکن ایک ایسے بیوقوف شخص سے ایسی امید کب ہو سکتی تھی
نوکر اور غلامون شہنشاہ نے سلطنت مین اختیار کلی پایا نہایت کمینے غلام اوسکے عہدہ منصفی
اور صوبہ داری پرگنات پر مقرر ہوے اونکے ظلمون سے ہر پرگنہ مین فریاد مچ گئی مسلینا ملکہ شہنشاہ
کی نہایت فاحشہ اور تمام برائیان اوسمین موجود تھین اوسکی عیاشی تمام رومیہ کبریٰ مین مشہور تھی
حتی کہ جب شہنشاہ دار الخلافت مین نہ تھا اوسوقت اوس نے شادی قین سیلس سے کرلی اور جب
تشریف لائے شہنشاہ کے اوسکو چھوڑ دیا اور ظاہر کیا کہ بطور ہنسی کے اوسنے یہ کام کیا تھا نارسسس
غلام کلاویس نے شاہزادی کی تمام باتین ظاہر کین اوسوقت شہنشاہ نے حکم دیا تو جو بہتر جانے
عمل مین لاے چنانچہ اوسنے شاہزادی اور اوسکے عاشق کو معرض قتل مین پہونچایا اور شہنشاہ نے
اپنی بھتیجی اگرپینا سے شادی کرلی یہ کمبخت شاہزادی ملکہ مرحوم سے بھی زیادہ بدبخت اوسنے چاہا
کہ نیرو اوسکا لڑکا تخت پر بیٹھے اسواسطے اوسنے شہنشاہ کلاویس اپنے خاوند کو ۱۰ برس کی عمر مین
بیچ ۵۴ھ کے زہر کھلا کر مار ڈالا اور حکیم سنیکا کو جو کہ ایک سٹواک[1] کے فرقہ مین تھا اوسکا اوستاد

---

(۱) سٹواک ایک فرقہ فاضلونکا یونان مین گذرا ہے جو کہ رنج اور خوشی کو مساوی سمجھتے تھے اگر کوئی آفت
یا مصیبت آتی تھی تو اونکو اوس سے کچھ رنج نہوتا تھا اور علی ہذا القیاس جب کبھی کوئی خوشی کی بات اونکو
حاصل ہوتی تھی تو اوس سے وہ کچھ خوش نہوتے تھے ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢

مقرر کیا لیکن اوسپر اوس فاضل کی تربیت کا کچھ بھی اثر نہوا ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷

## ذکر شہنشاہ نیرو کا

یہ شہنشاہ نہایت درجہ کا ظالم گذرا ہی کوئی شخص اپنا نام نیک چھوڑ جاتا ہی لیکن یہ شہنشاہ اپنا
نام بد اور خونی اس صفحہ جہان پر چھوڑ مرا یہ شہنشاہ ۵۴ سنہ عیسوی مین تخت پر بیٹھا اوسکی سلطنت
کے حالات کو لوگ بہت ناپسند کرتے ہین اوسنے ایسے ایسے کام کیے کہ حیوانون اور دیوانون سے
بھی عمل مین نہین آتے ہین شروع سلطنت مین بسبب اوسکے اوستاد سنیکا کے انتظام اور بہبودی
ملک مین معلوم ہوئی لیکن چند روز بعد شہنشاہ نے جیسا کہ اوسکا مزاج تھا ظاہر کیا یعنی چند
مسخرون اور عیاشون کے ساتھ تمام دار الخلافہ مین آوارہ پھرتا تھا اور کوئی دقیقہ ظلم اور بے انتظامی کا
واگذاشت نکیا اس شہنشاہ کا نام بد واسطے اوسکے ظلمون کے نہایت مشہور ہی وہ انتظام اور
کاروبار سلطنت سے بالکل غافل رہا اور اس سبب سے اوسکی ماں اگریپینا نے کل اختیار پایا
اور ہر ایک فعل شنیع اور ظلم کا اوسنے سلطنت مین کرنا شروع کیا ÷ سنیکا نے شہنشاہ اپنے
شاگرد کو اس امر سے مطلع کیا چنانچہ اوسنے اوسکا اختیار کم کر دیا اور بعوض اسکے اوسکی والدہ نے
ظاہر کیا کہ نیرو اوسکا بیٹا غاصب ہی اور قابل سلطنت کے نہین چنانچہ نیرو نے اپنی والدہ کو
اپنے ایک غلام سے قتل کروایا اور بعد ازان کشتی لڑنا اور ہر ایک عیش کیطرف متوجہ ہوا بیوی اوسکی
شاہزادی نہایت بد عورت تھی اس اوقات مین سینٹ ذرا از جہت افعال بد شہنشاہ کے تنگ تھی ان دنون مین
ایک سازش جو برخلاف نیرو کے ہوئی تھی ظاہر ہوئی اور اوسنے جسپر ذرا بھی شک پڑا قتل کیا

اوسنے اپنے اوستاد سینیکا پر بھی شک کیا اور قتل کا حکم دیا لیکن بسبب درجہ اوستاد کے شہنشاہ نے
یہ حکم دیا کہ وہ اپنی موت چاہے جسطرح پسند کرے چنانچہ وہ اپنی رگین کھول کر حمام مین بیٹھ گیا
اور اسطرح اس ظالم کے ہاتھ سے مارا گیا * شہنشاہ اپنے تئین پہلوانون اور کشتی گیرون مین
سمجھتا تھا چنانچہ وہ یونان مین واسطے حاصل کرنے انعام بیچ کھیلون اولمپک (۱) کے گیا
اور اپنے تئین ہرکلیز تصور کیا ایک روز کا ذکر ہے کہ نیرو نے اپنی دار الخلافہ رومیہ کبری مین
آگ لگا دی اور محل کی چھت پر واسطے تماشہ دیکھنے کے جا بیٹھا * القصہ حالات سے رومیون
اس شہنشاہ کے پڑھنے اور لکھنے سے بہت رنج حاصل ہوتا ہے آخر کو وہ مثل مشہور ہے کہ ظالم کتے
کی موت مرا کرتے ہین سو ہی ہوا * وندکس ایک شخص نے جو نائب جج اور باشندہ گال تھا اپنے
ملک مین سرکشی کروائی اور ایک شخص گالبا کو شہنشاہ جو کہ اوس اوقات مین صوبہ دار ملک ہسپانیہ کا تھا
مقرر کیا اور آخر کو شہنشاہ کی فوج سے طرفدار گالبا کا غالب رہا اور نیرو کو سلطنت چھوڑنی پڑی اور
ایک غلام کے گھر جا بیٹھا اور مجلس سینیٹ سے اوسکے واسطے سزا موت بطور مجرم کی مقرر ہوئی * سزا بطور مجرم
سے یہ مراد ہے کہ پہلے وقتون مین ایک سزا مقرر تھی کہ ملزم کو کوڑے مار کر تارپین کے پہاڑ سے
دریائے طیبر مین پھینک دیا کرتے تھے چنانچہ ایسا ہی حکم شہنشاہ نیرو کے واسطے بھی ہوا لیکن نیرو نے
ایک اپنے غلام کی عاجزی کی کہ تو مجھکو خنجر سے ہلاک کر کہ مین اس سزا سے بچون چنانچہ غلام نے

---

(۱) اولمپک ایک قسم کا کھیل یونان مین ہوتا تھا کہ وہان مختلف اضلاع کے لوگ اور شہنشاہ اونکے
سردار واسطے ظاہر کرنے فنون دلیری اور بہادری کے اور کشتی گیری کے آیا کرتے تھے اور جو کہ
قابل انعام پانے کے ہوتا تھا اوسکو انعام ملتا تھا ۔

بموجب اوسکے کہنے کے بیچ ۶۸ سنہ کے اوسے خنجر سے ہلاک کیا اور وہ ایسی خصلت چھوڑ مرا کہ اوسکے مطابق ہم کسی تاریخ مین مشکل سے پاتے ہین فقط

## ذکر شہنشاہ گالبا کا

اندنون مین سلطنت مین پریٹورین گارڈ بالکل مالک تھے گالبا جو کہ ایک عمارہ خاندان کا شخص تھا اور اوسنے مختلف پرگنون کی صوبہ داری بہت عزت اور دیانت داری سے کی تھی اور کفایت شعاری اور لالچ بدرجہ کمال کہتا تھا اب ۷۳ سال کی عمر مین شہنشاہ رومیہ کبرے کا مقرر ہوا جب کہ یہ شہنشاہ اطلیہ مین پہونچا تو اوسنے انعام فوج کو جس کے سبب سے یہ رتبہ حاصل کیا تھا ندیا چونکہ سلطنت نیرو مین وہ کھیل اور تماشہ جو کہ رومیون کو خوش معلوم ہوتے تھے مروج تھے اور یہ سبب اب نہونے اس امر کے رعایا ناخوش ہوئی شہنشاہ حال نے بسبب لالچ کے امیر عظام جو کہ سلطنت مین تھے اون سے روپیہ چھین لیا اور کہا کہ اونہون نے مال و اسباب نیرو کی سلطنت مین بے منصفی سے لیا تھا بسبب اس مزاج شہنشاہ کے لوگ ناخوش ہوئی اور آخر کو اوسکی واسطے جو کچھ لاحق حال ہوئی جیسے کہ آیندہ کی سلطنت مین معلوم ہو جاویگا

## ذکر شہنشاہ اوتھو کا

اوتھو شہنشاہ ۶۹ سنہ عیسوی مین رومیہ کبریٰ کا ہوا ہے یہ بادشاہ واسطے اوسکی برائیون کے مشہور ہے جسوقت کہ اوسنے تاج شاہانہ لینے کا ارادہ کیا تو اوسوقت ایک اسکا قیب یا اسیو واسطے

تخت نشینی کے موجود تھا اور اوٹھو شدت سے قرضدار تھا اور اس قرضداری سے دق ہو کر
اوسنے چند بحال تجویزین واسطے تاج لینے کے کین اور اوسکو خوف اپنی جان کا نہ تھا اوسکو
اس بات کی کچھ پروا نہ تھی کہ خواہ مین تلوار دشمن سے مارا جاؤن یا قتل مین گنہگار
ہو کر قتل ہون اوسنے اپنے شریکون اور دوستون کو پھسلایا کہ مجکو منجمون نے بھی فتویٰ تخت نشینی
رومیہ کبری کا دیا ہی اور سپاہ کو بوقت تخت نشینی اپنے کے امیدوار انعام کا کیا ہو ناظرین پر
بخوبی واضح ہو کہ اندنون مین فوج سلطنت مین بہت اختیار رکھتی تھی اور رفتہ رفتہ بالکل مالک
سپاہ ہو گئی بعینہ ایسا حال ہوا کہ جیسا کہ فوج لاہور کی لاہور مین مالک تھی یعنی وہان جسنے کنٹھہ
اور کڑے طلائی سپاہ کو دیے وہی راجہ ہوا) ایک روز اوٹھو کو سپاہ اپنے مقام پر لیگئی
اور وہان اوسکو شہنشاہ رومیہ کبری کا مشہور کیا بوقت تاج پہننے اوٹھو کے گالبا جو شہنشاہ
رومیہ کبری کا تھا اور اوسکا شریک پاسے سو دونو مارے گئے اور اونکے سر حضور شہنشاہ اوٹھو
لائے گئے اوسوقت شہنشاہ بہت خوش ہوا اور اسی سبب سے اول ہی اوسکا مزاج خونی قطعی معلوم ہو گیا
جسوقت اوٹھو شہنشاہ ہوا اوسوقت اوسکا ایک رقیب نیا پیدا ہوا یعنی فوج ملک جرمنی نے وٹلیس کو شہنشاہ
رومیہ کبری کا مشہور کیا یہ بھی شخص ایسا ہی بدنام مثل اوٹھو کے تھا اور اوس مین بہادری نہ تھی لیکن
وہ اپنے دو افسرون پر سسینا اور ویلنز پر بھروسا رکھتا تھا چونکہ درمیان عرصہ دراز کے جب سے
کہ شہنشاہ اغسطس تخت نشین ہوا اور اب تک بسبب نہ واقع ہونے کسی بڑی لڑائی کے فوج فن
لڑائی کے بھول گئی تھی اور سست اور عیاشی کے طرف مایل تھی اب فوج مین وہ دلیری نہ تھی جو کہ
سابق مین واسطے شان اپنے ملک مین دکھلاتی تھی اب اول مین وٹلیس نے شکست پائی

لیکن ایک اور لڑائی درمیان شہنشاہ اوٹھو اور وطلیس کے مقام بدریکم مین واقع ہوئی اس لڑائی مین چالیس ہزار آدمی کام مین آئے اب بھی اوٹھو فتح مند ہوتا اور سپاہ بھی اسکی طرف تھی لیکن اوسنے زیادہ لڑائی کرنی مناسب نجانی کہ اس مین ناحق خون ہوا۔ نا امید ہوکر اوسنے خود اپنے شینیر مار ڈالا اور مانند کیٹوس کے اپنے محل مین جاکر سو رہا اور بعد اوٹھنے کے تلوار مار کر مرگیا اور مورخ بیان کرتا ہے کہ اس شہنشاہ نے سلطنت تین مہینے کی ورنہ اگر زیادہ ہوتی تو اسکی سلطنت بھی مانند نیرو کے ہوتی یہ شہنشاہ واسطے مضبوطی بدن کے مشہور ہے ✣ ✣ ✣ ✣

## حال شہنشاہ وطلیس کا

جب کہ وطلیس مالک سلطنت کا ہوا تو سلطنت مین بہت ظلم ہوا یہ شخص وحشیانہ مزاج اور بیرحمی بیحد رکھتا تھا یہ وقت تخت نشینی کے وہ ہر ایک فعل شنیع اور عیاشی کو کام مین لایا اوسکی خصلت کو بیان کرنے مین یہ بہت کافی ہے کہ وہ ذکر سلطنت نیرو کا بہت یاد کیا کرتا تھا یہ وسپیشن ایک شخص تھا کہ جسنے عہد سلطنت کلیڈیو لا اور کلاڈیس مین بڑی عزت وشان حاصل کی تھی اوسنے عہد سلطنت نیرو مین حکومت اوس فوج کی جو برخلاف یہودیون کے مقرر ہوئی تھی حاصل کی اور وہان اوسنے بہت ہی کار بہادری کے نمایان کیے اور فوج اضلاع مشرقی نے یہ دیکھکر کہ اور پرگنات کی فوج بالکل مالک ہو رہا ہوئی اس موقع پر حاکم شام نے وسپیشن سے کہا کہ تم فوج کو انعام دیکر تاج حاصل کرو چنانچہ ایسا ہی ہوا اور فوج پرگنات مشرقی نے اوسکو شہنشاہ مقرر کیا اور اکثر اضلاع ملک اطلیہ مین وہ حکمرانی کرنے لگا اب وطلیس بڑے

مین تھا اور اوسنے سبنیص بھائی ویسپشن سے اس شرط پر کہ اوسکو ویسپشن بلا کر سے سلطنت چھوڑ دینے
کا عہدنامہ کر لیا لیکن جب رومیون نے اپنے شہنشاہ کا یہ حال تباہ دیکھا تو اونھون نے بجبر
بادشاہ کو لاچار کر کے محل شاہی مین داخل کیا اور سبنیص کو قتل کیا اسی اثنا مین سپہ سالار ایک
افسر فوج ویسپشن کا مع فوج کے یہان آ پہونچا اور وطلیس کو قید کر کے مار ڈالا

## ذکر شہنشاہ ویسپشن کا

اب ویسپشن سلطنت رومیہ کبری پر شروع مین قابض ہوا خصلت اس شہنشاہ کی بہت اچھی تھی بعد
حاصل کرنے تاج کے اوسنے تمام کو جو کہ اوسکے سابق مین خلاف تھے معاف کر دیا اوسنے
تمام باشندون کو اجازت دی کہ جو کچھ کسیکو اپنے باب مین عرض معروض کرنا ہو خاص شہنشاہ
سے عرض کرے اوسنے چغل خورون اور گویندون کو ایک قلم موقوف کیا یہ بہت سادہ مزاج تھا
اوسکا قاعدہ تھا کہ ہر موسم گرما مین جسکہ کاروبار سلطنت سے فراغت ہوتی تو وہ اپنے
گھر قدیم مین جو کہ ایک گانو مسمی رطی مین تھا چلا جاتا تھا وہان وہ پیدا ہوا تھا اور اوسکی والدہ
بھی وہین رہتی تھی اوسکو اس بات مین بہت خوشی ہوتی تھی کہ ویسی ہی غریب حالت مین جیسے
کہ وہ ایام خوردسالی مین تھا رہے ❊ اوسنے اختیار سلطنت کو جیسے کہ سابق تھے ویسے اور وہ بادشاہ
اونھون نے شان اور عزت سابقہ حاصل کی اسکی سلطنت مین لڑائی یہودیون سے انجام ہوئی
نیرو کی سلطنت مین ویسپشن واسطے زیر کرنے یہودیون کے گیا تھا لیکن جب اوسنے تمام اضلاع
یہودیون کو زیر کر لیا تھا لیکن فقط دار الخلافہ رہگیا تھا اوسوقت وہ شہنشاہ

مقرر ہوا اور رومیہ کبریٰ کو چلا آیا لیکن وہان اپنے فرزند طی طوس کو چھوڑا اوسنے ایک حملہ مین بیت المقدس دار الخلافہ یہودیون کا قبضہ مین کر لیا لیکن بسبب سرکشی اور سینہ زوری باشندون کے شہر مذکور کو رومیون نے خاک مین ملا دیا اور یک قلم غارت کیا اب ۲۰ دسمبر سنہ ۷۰ ء نے شوالہ جینیس کو بند کروا دیا اور طی طوس اپنے فرزند کو ولیعہد اور شریک سلطنت مین مقرر کیا اور آخر کو ۷۹ برس کی عمر مین بیچ سنہ ۷۹ء کے مر گیا

## حال شہنشاہ طی طوس کا

خوبی قسمت رومیون سے بیچ سنہ ۷۹ء کے طی طوس شہنشاہ ہوا قلم کو طاقت نہین کہ اس شہنشاہ کے اوصاف بیان کرے اگر ایسے ایسے بادشاہ ہووین تو خلقت رنج کو بھول جاوے کہ کسکو کہتے ہین طی طوس کی سلطنت مین رعایا بہت آسایش سے رہی یہ شہنشاہ ظاہری اور باطنی تمام کھتا وہ واسطے خوشی اور آسایش خلق کے پیدا ہوا تھا اوسنے بہادری ذاتی سے عزت اور شان رومیون کی دوبارہ زندہ کی لوگ چند کار احمقانہ کے جو اس سے ایام خوردسالی مین بن آئے ذکر کرتے ہین لیکن اصل حقیقت مین اسکا باعث یہ ہے کہ وہ ایام لڑکپن مین سلطنت کا دخیل اور شریک رہا تھا لیکن بعد تخت پر بیٹھنے کے اوسنے تمام توجہ اپنی بیچ خوش رکھنے اور انتظام رعایا کی ہر ایک افسر اور عہدہ دار کو جو نیک تھا مقرر کیا اوسنے واسطے خوش رکھنے اپنی رعایا کے بموجب دستور قدیم کے خوش آیندہ کھیل جاری رکھے اور بڑی عمدہ عمارت تماشہ گاہ کی موافق شان سلطنت کے بنوائی اول جلوس اس شہنشاہ مین پہاڑ آتش خیز دسولیس مین سے

قتل کرے کہ اوس سے اوسکا خوفی مزاج ظاہر ہوگیا گو نیدے اور خیلو روں نے دربار شہنشاہی مین
ہجوم کیا اور منجم مقرر ہوے کہ وہ ہر ایک رئیس اور امیر کا تقویم دیکھکر حال قسمت کا حال شہنشاہ
سے عرض کرین تاکہ جس کسی کی قسمت آئندہ کو بہت اچھی معلوم ہو وہ قتل کیا جاوے لیکن رعایا
اور تمام لوگ اس ظلم و ستم کو گوارا نہ کرسکے اور ایک سازش خاص محل شاہی مین برخلاف شہنشاہ
کے ہوئی جسمین کہ شہنشاہ مارا گیا اور اسطرح پر ۹۶ء مین اس ظالم سے جہان خالی ہوا

## حال قسصیص نروا کا

بعد سلطنت دومیشن کے سازش کرنے والون نے قسصیص نروا کو شاہنشاہ پسند کیا یہ اول شہنشاہ تھا
جو خاندان قیصران رومیہ کبری مین سے نہ تھا یہ شخص مقام نارنی مین جو عمبریا مین واقع ہے پیدا
ہوا تھا اور خاندان کریطین مین سے تھا بروقت تخت نشینی کے عمر اوسکی ۷۰ برس کی تھی اور
حقیقت مین نیک تھا لیکن کاربار سلطنت کا بسبب پیرسالی اور ملائمت مزاج کے نکرسکا اور
اسیواسطے اوسنے طراجان کو گود لیکر امور سلطنت مین شامل کیا اور جلد بعد اسکے چھ مہینے
سلطنت کرکر اس جہان فانی سے رحلت کی ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢ ✢

## حال شہنشاہ طراجان کا

طراجان حقیقت مین وہ نیکیان جو لایق بادشاہ کے ہین رکھتا تھا وہ عالی خاندان تھا وہ
فن لڑائی سے بخوبی ماہر تھا وہ مدام اپنی فوج کے ساتھ پیدل چلتا تھا اور تمام

تکلیفات مین جو سپاہیون کو ہوتی تھین شامل ہے او سنے برخلاف ریڈیشیا کی ترقی کی اور اونکو جو ہمیشہ
شہنشاہ سابق خراج دیتا تھا اسنے موقوف کیا اسکی سلطنت مین خسرو شاہ توران نے آرمینیا
کا قبضہ کرلیا طراجان نے یہ دیکھکر فوج گران سے طرف شاہ خسرو کے کوچ کیا اور اوسکو
شکست دیکر تابعدار کیا اور اوسکی دار الخلافہ تیسفون اور ملک شام اور ملک یمن کا قبضہ
کرلیا طراجان کو فتح کرنے ملکون کی طرف بہ نسبت انتظام کے زیادہ تر توجہ تھی +
وہ اکثر کہاکرتا تھا کہ مین جوان برابر اسکندر کے نہوا ورنہ مین بھی خوب فتح ملکون مین
مشغول رہتا + علاوہ ازین اوسنے حق کمیشیا اور مقرر کرنے مجسٹریٹ کا رعایا کو بخشا
اوسنے رعایا پر بہت فیاضی کی تواریخ مین مذکور ہے کہ دو لاکھ لڑکے محتاجون کے
اوسکی جیب خاص سے تربیت پاتے تھے وہ سادہ مزاج تھا اور اوسنے بسبب انتظام
اور کفایت شعاری کے رعایا کو دولتمند کردیا اسکی سلطنت مین دربار مین
اچھے اچھے فاضل موجود تھے پلنی خرد اور شاعر جوینل او مشہور مورخ طیسیطس اور پلوطارک
اسکے دربار مین تھے اسکے عہد مین ہرطرح کے فنون نے ترقی پائی اس ادب اور
نیک شاہنشاہ نے سنہ ۱۱۷ع مین ۶۳ برس کی عمر مین اس جہان فانی کو چھوڑا +

## ذکر شاہنشاہ عیدریان کا

یہ شہنشاہ سنہ ۷۶ع مین پیدا ہوا تھا اور اسنے بہ بہانہ اس بات کے کہ طراجان نے
اوسے گود لے لیا تھا تخت شہنشاہی حاصل کیا اور طراجان اسکا [illegible]

اوسنے اول تخت پر آتے ہی وہ ملک جو طراجان نے فتح کیے تھے چھوڑ دیے کسواسطے
کہ بموجب مقولہ شہنشاہ آغوسطس کے مشرقی حد سلطنت کی دریاے فراط تک کی
اور اسکا باعث یہ تھا کہ وہ خواہان بڑی سلطنت کا نہ تھا بلکہ توجہ اوسکی امن اور
انتظام پر زیادہ تھی اسکا مطلب یہ تھا کہ رعایا کے نزدیک ہر دل عزیز ہوجاتے
اوسنے اسیواسطے سرداران عالی خاندان پر بہت بخشش کی جو کہ گردش زمانہ سے
محتاج ہوگئے تھے اوسنے جہان کہین خراج گران دیکھے کم کردیے اوسنے
چند شہر جو منقضی ہونے زمانہ سے غارت ہوگئے تھے پھر آباد کیے اور شہر بیت المقدس
کو دوبارہ بنواکر آباد کیا اوسکو پیدل پھرنے مین کچھ عذر نہ تھا اس باعث سے
رعایا اوس سے محبت رکھنے لگی یہ شہنشاہ ہر طرح کے علوم سے واقف تھا
وہ شاعری اور علم موسیقی اور مصوری مین مہارت کمال رکھتا تھا
القصہ عہد سلطنت عیدریان کا وہ زمانہ تھا جس مین عشرت اور شادمانی
اور امن اور بہبودگی رومیون کو ہوئی اوسنے طیطوس آرلیس انطونانیس
کو اس شرط پر گود لیا کہ بعد اوسکے وہ آنیس ورص کو مالک سلطنت کا کرے
حقیقت مین یہ دونو شخص نہایت نیک تھے اور اونھون نے چالیس برس
نہایت امن اور عقلمندی اور انتظام سے رومیون پر حکومت کی شہنشاہ
عیدریان بعد مقرر کرنے اس وصیت نامہ کے بیمار ہوکر سنہ ۱۳۸ عیسوی مین
مرگیا اور نام نیک اس جہان مین باقی رکھا

شہنشاہ

## شہنشاہ انطونائنس پائیس

سلطنت انطونائنس پائیس کی بیس برس مشہور ہوا اور اوسمیں کم ہوئے ہیں لیکن اوسکی سلطنت بہ حیثیت فرخندہ حال اور فارغ البال رہی اوسکی حکومت حکیمانہ تھی اور رعایا سے محبت پدرانہ رکھتا تھا اور رحمدل تھا اور قانون ایسے محمود جاری کیے جنسے کہ خلقت کو نہایت آسایش پہونچی اوسکی بڑی توجہ طرف خبرداری غریبوں اور مفلسوں کے تھی اوسنے عزم اور شان شوکت کی دوبارہ قایم کی اور اوسکی نیکی اور خداپرستی اور عدالت کی یہانتک شہرت ہوئی کہ جب کبھی غیر ملکوں کے دربادشاہوں میں فساد ہوتا تھا تو وہ منصف قرار دیا جاتا تھا غرض کہ میرے قلم کو اتنی طاقت نہیں کہ اسکی تعریف تمام و کمال کر سکے یہ شہنشاہ چوہتر برس کی عمر میں سنہ ۱۶۱ع کے بائیس برس سلطنت کر کے مر گیا

## سلطنت شہنشاہ انیص ورص

شہنشاہ انیص ورص بھی موافق پہلے شہنشاہ کے بہت نیک اور ہوشیار تھا جب شہنشاہ تخت پر بیٹھا تو اوسنے نام تبدیل کر کر مارقوس اریلیص انطونائنس رکھا یہ بادشاہ بہت فاضل تھا اسنے کتابیں تصنیف کیں جنمیں اوسنے مہمات کے حال اور علم اخلاق لکھا ہی اور وہ ابتک موجود ہیں اس شہنشاہ کا ایک بھائی مسمی لیوشس ورص تھا اسمیں سب عیب موجود تھے لیکن شہنشاہ نے اوسکو اپنا ایک خون سمجھ کر سلطنت میں شریک کیا جیسا کہ شہنشاہ نے اپنے بھائی کو خلاف شاہ

توران سے جو کہ رومیون کی سلطنت پر تاخت لایا تھا اور ملک شام کو لوٹا تھا بھیجا وہ بجائے اوس سے لڑنے کے عیش و عشرت مین پڑا رہا اور ایک افسر کو بھیجا بالجبر کہ شاہ توران کو شکست دی یہ شہنشاہ ایسا نیک تھا کہ جبکہ قوم الامانی اور ونیدیلیز اور برگشیر وغیرہ نے ملک نانفیہ وغیرہ کو لوٹا اور وہان کی رعیت کو تکلیف دی تو شہنشاہ نے اوسکا عوض لینے گریز کیا وہ دل اب ظالم بھائی شہنشاہ نے وفات پائی رعایا کے نزدیک یہ شہنشاہ نہایت عزیز تھا یہانتک جب کہ یہ ۸۰ سنہ ع کے مرگیا تو لوگون نے اوسکے بت اپنے گھر مین رکھے

# حالت سلطنت رومیون کی ۹۶ سنہ ع سے شہنشاہ قسطنطین تک

واضح ہو کہ موت شہنشاہ ڈومیشن سے جو ۹۶ سنہ ع مین واقع ہوئی تھی موت شہنشاہ مارکوس اورلیوس تک کہ جسمین ایک زمانہ ایک سو اسی ۱۸۰ برس کا خرچ ہوا بہت اچھا تھا اور اس زمانہ مین جو جو شہنشاہ رومیون مین گذرے بہت نیک تھے اور ملک نے بڑی عزت اور شان و شوکت رومیون نے ایسی خوشی اور بہبودگی حاصل کی کہ کبھی نکی تھی اب بعد اس شہنشاہ کے جو شہنشاہ ہوے وہ بہت نامی تھے لیکن یہ بات ظاہر ہو کہ اندنون مین ومیہ کبری مین پریٹورین گارڈ (۱)

(۱) پریٹورین گارڈ ہم پہلے لکھ چکے ہین کہ رومی اوس فوج کو کہتے تھے جو کہ خاص شہنشاہ کی نگہبانی کیواسطے مقرر ہوتی تھی اب یہ فوج اتنی اختیار والی سلطنت مین ہوگئی تھی جیسے کہ ناظرین کو معلوم ہوگا کہ فوج لاہور جسکو خالصہ کہتے تھے اختیار کلی سلطنت لاہور مین رکھتی تھی یعنی جسکو چاہتی تھی راجہ بناتی تھی اور جو کوئی اونکو انعام یا کنٹھہ طلائی دیتا تھا اوسیکو وزارت یا راجگی لاہور دیتی تھی تو بعینہ یہی حال رومیون مین تھا

نہایت اختیار رکھتی تھی حتی کہ اونھون نے چاہا جسکو ملک رومیونکا بیچ دیا اور چاہا جسکو دیدیا
اور جسنے انعام بکثرت دیا اوسیکو شہنشاہی دی چنانچہ جب کوموڈس شہنشاہ ہوا تو وہ بڑا ظالم
تھا اور بعد اسکے پرٹناکس نے چاہا کہ شہنشاہی حاصل کرے لیکن فوج نے جواب دیا کہ سلطنت
رومیونکی نیلام ہوگی دیدیس جولینس نے سلطنت روم کو سپاہ سے خریدا اور تخت حاصل کیا اور
سپاہ نے پرٹناکس شہنشاہ سابق کو قتل کیا جب ملک شام اور انگلستان اور اور صوبجات روم مین
خبر ہوئی اور انکو تخت شاہی اور اختیار پاجانا فوج دار الخلافہ کا معلوم ہوا تو اونھون نے بھی جسکو چاہا
اپنی اپنی طرف سے شہنشاہ مقرر کیا لیکن سویرس نے جسکو صوبہ اللیریا کی فوج نے شہنشاہ مقرر کیا تھا طرف
دار الخلافہ رومیہ کبری کے کوچ کیا فوج نے یہ دیکھتے ہی جولینس کو معرض قتل مین پہونچایا اور سویرس تخت پر
بیٹھا اور بعد سویرس کے کیرکلا ہوا اور ان دونے ایسے ایسے ظلم کیے کہ مین اونکے لکھنے سے اپنی کتاب
کو طول نہ دونگا اور بعد ازان سکندر سویرس اور بعد ازان میکزیمن اور بعد اوسکے غوردین اور فلپس اور
غیلوس اور ویلرین اور غلیس اور کلاڈیس دوم اور آرلین اور ٹیسیٹوس اور پروبس اور
کیرس وغیرہ شہنشاہ ہوئے اور یہ شہنشاہ نہایت مشہور گذرے ہین انکا حال تواریخون مین مفصل لکھا ہے
لیکن چونکہ اس فقیر کو اپنی کتاب مین حالات بڑے بڑے بزرگون اور نیک مشہور آدمیونکا لکھنا منظور ہے
اسواسطے ان شہنشاہونکا حال لکھنے سے مین قاصر رہا کہ انکا حال دلچسپ نہین ہے یہ لوگ اکثر
ظالم گذرے ہین اور نیک طینت نہ تھے بعد ان چند شہنشاہون کے ایک اور بڑا شہنشاہ صفحہ دنیا پر
ظاہر ہوا جسکا نام قسطنطین اعظم تھا چنانچہ اوسکا حال بھی مین ذیل مین لکھتا ہون اور طالبان فن تواریخ پر
واضح ہو کہ شہنشاہ قسطنطین نے دار الخلافہ ملک روم کا شہر رومیہ کبری سے اوٹھا کر

شہر قسطنطنیہ مین مقرر کیا اور سنہ [illegible]ع مین شہر قسطنطنیہ کی بنیاد ڈالی اور آباد کیا ۔ اور فارسی کے
تاریخ نویس اسوقت سے یعنی جب کہ قسطنطنیہ دارالخلافہ روم کا ہوا اور قسطنطین شہنشاہ ہوا
تاریخ روم کی جانتے ہین اور اس زمانہ سے پیشتر کی تاریخ سے نہایت کم واقف ہین بلکہ
میری دانست مین کسینے نہین لکھی ہے اسیواسطے تاریخ اوس زمانہ روم کی اس عاجز نے شہنشاہ
قسطنطین تک لکھی اور عنان قلم کو اور طرف موڑ کر متوجہ کرتا ہون لیکن پہلے اس سے کچھ حال شہنشاہ قسطنطین
اعظم کا کہ نہایت بڑا آدمی گذرا ہے لکھتا ہون ۔ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤

## حال شہنشاہ قسطنطین اعظم کا

یہ شخص قسطنطنیہ کا شہنشاہ تھا اور زمانہ قدیم مین نہایت مشہور اور بڑا بادشاہ ہوا ہے اور جسکا اب تک
بڑی بڑی تواریخون مین ذکر ہے یہ اقبالمند بادشاہ بیٹا قسطنطین کلورس کا تھا اور سنہ ۲۷۲ع مین باغ ہستی مین
نمودار ہوا اگرچہ اس شہنشاہ کے حالات اس قابل ہین کہ ایک دفتر اونکے لکھنے کو چاہیے لیکن
بطور مختصر واسطے اطلاع اہل علم دوست کے لکھتا ہون بوقت وفات والد بزرگوار اپنے کے وہ
بحمایت فوج کے سنہ ۳۰۶ مین تخت شہنشاہی جلوہ افروز ہوا اول مہم اوسکی یہ تھی کہ اوسنے قوم
فرینگ کو شکست دی اور دریاے راین کو پار کر کے ملک بلجیم پر تاخت کی اور بعد ازان اوسنے فلسطا
بیٹی میکسیمین سے شادی کر لی لیکن بعد اس کے کہ اوسکے اپنے خسر سے تنازع ہوا اسکواسطے کہ اوسنے ملک مین جھنڈا
سرکشی کا بلند کیا تھا اور اپنے تئین شہنشاہ قسطنطنیہ کا ظاہر کیا تھا لیکن یہ جھوٹا لقب شہنشاہی کا
چندروز کا تھا اسواسطے کہ شہنشاہ قسطنطین نے اوسکو قید کیا اور حکم پھانسی کا دیکر اوسکو

جو حکم کو روانہ کیا اس امر سے شخص مرحوم کا لڑکا یعنی سالا شہنشاہ کا جسکا نام مکزنشس تھا سخت
برانگیختہ ہوا اور چاہا کہ اپنے باپ کا عوض شہنشاہ ہی سے لیوے لیکن چونکہ ستارہ شہنشاہ کا اقبال
کے یہان سے چمکا ہوا تھا اور دنیا مین اوسکا نام ہو رہا تھا تو کوئی کچھ نکرسکا اور ایک اور
عجیب واقع ہوا اور وہ امر یہ ہے کہ شہنشاہ نے خود یوسی بس سے فرمایا کہ مینے آسمان پر
صلیب (۱) دیکھا ہے اور اوسپر یہ کندہ یعنی لکھا ہوا تھا (ان ہوک سگنو ونسے) اس عبارت کے
معنی یہ ہین کہ اگر ایسی نشانی شہنشاہ اپنے پاس رکھے تو بیشک فتح مند ہوگا چنانچہ شہنشاہ نے
جلد دیکھنے کے بعد علامت آسمان مین اوسی طرح کا جھنڈا شہنشاہی تیار کروائے اور
اپنے دشمنون پر خدا کی مدد سے غالب آیا اور اوسنے اپنے دشمن مذکور یعنی سالے کو قید کرکے دریاے
طبر مین ڈلوا دیا اس بات کے واقع ہونے سے وہ خوب مضبوطی سے مذہب عیسائی پر یقین لایا
اور حکم دیا کہ اہل عیسائی کو کسیطرح کا کوئی دق نکرے شہنشاہ نے اپنی دختر کی شادی لسینی اس
سے کر دی تھی لیکن یہ کمبخت اپنے خسر کی شہرت کو جو کہ اب تمام جہان مین پھیل رہی تھی نہ دیکھ سکا
اور حسد کرنا شروع کیا اور برخلاف شہنشاہ کے مقام بیتھونیا مین مسلح ہوا جب کہ شہنشاہ
لڑائی پر بمقابلہ اپنے داماد کے چڑھا اوسوقت اوسکے ساتھ بڑے بڑے پادری تھے
اور اوسنے بوقت کارزار کے صرف قادر مطلق کی جناب مین سجدہ کیا اور اپنی جیت کی
دعا مانگی اور برخلاف اسکے شہنشاہ کا داماد چھوٹے دیوتاؤن اور منترون اور جادو کے ذریعے
اپنی فتح کا بھروسا رکھتا تھا آخر انجام اس لڑائی کا یہ ہوا کہ بعد خون ریزی کے

(۱) صلیب اوسکو کہتے ہین جسپر حضرت عیسیٰ کو پھانسی دی گئی تھی ۔

شہنشاہ پر فتحمند ہوا اور اپنے رشتہ دار داماد کو ذرا نہیں ستایا اور اس گستاخی کو اوسکی معاف کیا اپنا
معتقد بنایا اوسکا بلند نظر داماد دیکھا کرتا تھا اور پھر دشمنی اپنے خسر کی طرف ظاہر کی پھر شہنشاہ قسطنطین
نے لاچار ہوکر اوسکو گرفتار کرایا اور قید میں ڈالا اسکے بعد بفیصلہ ان جھگڑون کے شہنشاہ
قسطنطین بالکل مالک مشرقی اور مغربی سلطنت کا ہوگیا اور اب اوسکا ارادہ یہ ہوا کہ
کہ تمام چھوٹے ملک میں امن اور انتظام ہو اوسنے انصاف میں بڑی عزم دکھلائی اور
پھیلانے مذہب عیسائی کے اوسنے بڑی گرمجوشی کی اور اپنی وسیع سلطنت میں
مذہب عیسائی قائم کیا اور شہنشاہ نے اپنی توجہ طرف ملک گیری کے بھی رکھی اور اوسکے
عہد میں دار الخلافہ شاندار ہوا شہر قسطنطنیہ میں اچھے اچھے فنون کا چرچا سنا گیا اور اوسکا لقب
شہنشاہ اعظم ہوا اگرچہ اوسنے بہت اچھے اچھے کام نمایاں کیے لیکن چند کام اوس سے ایسے بھی
سے بھی بن آئے کہ اوس سے اوسکی نیک خصلت پر داغ بدنامی کا لگ گیا ایک بڑی بدنامی
کی بات اوسکے حق میں یہ ہوئی کہ اوسنے کرسپس اپنے فرزند کو قتل کروایا اس شہنشاہ نے
اکتیس سال جہان میں حکمرانی کی اور بموجب اسکے کہ امیر و فقیر کو ایکدن خاک میں ملنا ہے
۳۳۷ع میں اس جہان ناپائدار سے طرف وطن خاص کے رحلت کرگیا اور صرف اپنا نام
صفحہ ہستی پر چھوڑ گیا اوسکے تین لڑکے تھے اون لڑکوں میں سلطنت روم کی تقسیم ہوگئی
شہر قسطنطنیہ ملک ترکستان میں واقع ہے کنارہ فرنگستان پر ہے اور نزدیک اس کے
ملک یونان واقع ہے اور اب اس زمانہ میں بھی شہر قسطنطنیہ دار الخلافہ
سلطان روم کا ہے

# حال شاہنشاہ سکندر کا

سکندر بیٹا بادشاہ فیلقوس کا کہ جو بادشاہ فیلقوس بادشاہ مقدونیا تھا جو کہ یونان میں واقع ہے تھا
فیلقوس نے واسطے تربیت اپنے بیٹے سکندر کے حکیم ارسطاطالیس کو مقرر کیا تھا اور اس تربیت کا حال
نے اوسکو ایسی تربیت کیا کہ وہ اقلیم میں اشرف ہوا بعد وفات اپنے باپ کے بیس برس کی
عمر میں تخت پر بیٹھا یہ تین سو چھتیس برس پہلے پیدا ہونے حضرت عیسیٰ کے آج تک دو ہزار ایک سے
تراسی برس گذرے ہیں کہ تخت مقدونیا پر بیٹھا اور اوسنے ایسے ایسے کار بہادری کے
اور بڑی بڑی مہمیں کیں ہیں کہ حال مفصل انکی سیری تمام کتاب میں بھی گنجایش نہیں کہ
لہذا کچھ تھوڑا سا حال مختصر لکھا جاتا ہے واضح ہو کہ جب سکندر بیس برس کی عمر میں تخت پر
بیٹھا تو اہل یونان یہ جانکر کہ ایک لڑکا تخت نشین ہوا ہے سرکشی کرنے لگے لیکن سکندر نے
ساتھ کمال شجاعت کے اہل یونان کو شکست دی اور اپنا مطیع بنایا یہاں تک کہ چند روز میں
ان سے سب ڈرنے لگے بعد اسکے تین سو چونتیس برس پہلے پیدایش حضرت عیسیٰ کے
بائیس برس کی عمر میں اسنے فتح کرنا سلطنت ایران کا ارادہ کیا اور جب اسنے ارادہ پار کرنے
دریا کے گرینیکس کا کیا تو ایرانی فوج نے اوسکے سامنے اوترنے سے روکا لیکن اسنے اپنی
شجاعت سے فوج ایرانی کو وہاں شکست دی اور دریا کو پار کیا اس عرصہ میں موسم گرمی کا
ظہور ہوا اور سکندر نے کچھ اپنی فوج کو رخصت واسطے گھر جانے کی دی بعد تھوڑے
دن کے جب اسکی فوج گھر سے واپس آئی تو اسنے ادھر ادھر کے ملک کبھی دو دو

